مدینہ مسجد شاہ گنج
حیدر آباد دکن
شوال ۱۳۸۷ھ / جنوری ۱۹۶۸ء

اس اثناء میں دہلی میں مجھے ڈاکٹریٹ کی سند مل گئی۔ میرے تمام ساتھیوں کو بھی مل گئی۔ سب نے یکے بعد دیگرے بڑے بڑے عہدے ڈھونڈ لئے اور ہندوستان کے مختلف مقامات کو روانہ ہو گئے۔ بہتوں نے کئی ہزار ڈالر ماہانہ کی نوکریاں امریکہ و کنیڈا کی یونیورسٹیوں میں حاصل کرلیں اور وہاں چلے گئے بعض نے کئی ہزار مارکس ماہانہ کے اسکالرشپ جرمنی کے سائنسی اداروں میں حاصل کر لئے اور روانہ ہو گئے، بعض کئی سو پونڈ کے مشاہروں پر انگلستان و فرانس پہنچ گئے، اسی طرح باقی ماندہ کئی ہزار روبلز ماہانہ پر روس میں ماسکو و تاشقند وغیرہ پہنچ گئے۔ اور میرے لئے حالات کچھ ایسے پیدا ہوئے کہ ۱۳۸۵ھ میں مجھے حیدر آباد دکن آنا پڑا یہاں اوائل الخیرات پر تفصیلی نظر ڈالنے کا موقع نصیب ہوا۔ الغرض میں نے بیرونی ممالک میں اعلیٰ تعلیم کے لئے جانے کا خیال ترک کر دیا ہے۔ دہلی کی ملازمت سے بھی استعفا دے دیا ہے اور سبکدوشی حاصل کر لی ہے۔ اب اوائل الخیرات کی اشاعت دوبارہ کی جا رہی ہے تاکہ اللہ تعالیٰ کے حکم سے عوام و خواص کو ہدایت و رہنمائی نصیب ہو اور اس کے فیوض و برکات سے سب متمتع ہو سکیں۔ آمین۔

محمد افسر الحق دہلوی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# خط کا تعارف

ڈاکٹر افسر الحق کے خط کی عکسی تصویر یہاں اگلے صفحہ پر اس لئے شائع کی گئی ہے کہ اس کا "اوائل الخیرات" سے ایک حیرتناک تعلق ہے جسکے سمجھنے سے میری عقل ابھی تک قاصر ہے شاید صاحب دل و صاحب نظر اس گتھی کو سلجھا سکیں اور اس مسئلہ پر کچھ روشنی ڈال سکیں۔ واقعہ یہ ہے کہ اس خط کے آنے سے پہلے نہ میں افسر الحق صاحب کو جانتا تھا نہ وہ مجھے پہچانتے تھے خود خط کی عبارت بتاتی ہے کہ انھیں اس خط کے مجھ تک پہنچنے کا بھی یقین نہیں تھا۔ حیرتناک امر یہ ہے کہ ڈاکٹر افسر الحق صاحب کو میرا نام اور میرا پتہ کس طرح معلوم ہوا! اور اس سے بڑھ کر تعجب انگیز بات یہ ہے کہ اوائل الخیرات جس کو چھاپنے کا میں نے اپنی والدہ محترمہ اور عزیز نوجوان بھتیجے کی وفات کے بعد ارادہ کیا اور ان دونوں کے ایصال ثواب کے لئے چاہا کہ چہلم تک وہ چھپ جائے تاکہ چہلم میں آنے والوں کو تقسیم کی جا سکے۔ جلدی میں اس کتاب کی طباعت تو ہو چکی تھی لیکن اس کی سلوائی اور جلد بندی ابھی مکمل نہ ہو سکی تھی جس قدر اس کتاب کے نسخے تیار ہو سکے اس کے تقریباً سو سوا سو نسخے چہلم میں احباب و اقارب میں تقسیم ہو گئے اور چہلم کے دوسرے روز میں دہلی ایک کمیٹی میں شرکت کے لئے چلا گیا ابھی میں دہلی ہی میں تھا کہ میرے نام دائرۃ المعارف کے پتہ پر میرے غیاب میں ڈاکٹر افسر الحق صاحب کا متذکرۂ بالا خط وصول ہوتا ہے دو چار روز کے بعد میں جب دہلی سے واپس آتا ہوں تو یہ خط دیکھ کر حیرانی ہوتی ہے کہ آخر اس کتاب کا نام اوائل الخیرات اور اس کے میری نگرانی میں طبع ہونے کا علم اور اس کے دائرۃ المعارف کے مطبع میں چھپنے کی اطلاع ایک دہلی میں رہنے والے ناواقف کار کو کیونکر ہوئی جو ابھی مطبع سے پوری طرح باہر بھی نہیں نکل سکی تھی۔ یہ تو حال تھا حیدرآباد میں اور دہلی میں ڈاکٹر افسر الحق صاحب پر کیا گذری اور کس چیز نے اُن کو اوائل الخیرات کے متعلق لکھنے پر آمادہ کیا اس حال کو اُن کے خط کی عکسی تصویر میں پڑھئے۔ اللہ تعالیٰ آپ اور ہم سب کو اہل اللہ کے فیوض و برکات سے مستفید فرمائے۔

والسلام علیٰ خیر الانام

محمد عبد المعید خاں

۱۰ - شوال ۱۳۸۷ھ / ۱۱ - جنوری ۱۹۶۸ء

پروفیسر و صدر شعبۂ عربی - جامعہ عثمانیہ

و ناظم دائرۃ المعارف العثمانیہ

حیدرآباد دکن

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# پیش کش



یہ کتاب اَوَائِلُ الخَیرَات "نیکیوں کی ابتدا"
اَللہ تعالیٰ جَلَّ جَلَالُہٗ کے آخری رسول
خَاتَمُ النَّبِیّٖن وَالمُرسَلِین رَحمَةٌ لِّلعَالَمِین
حضرت محمد مصطفٰے احمد مجتبیٰ احید مرتضیٰ
صَلَّی اللہُ تعالیٰ عَلَیہِ وَآلِہٖ وَاَصحَابِہٖ وَسَلَّمَ
کی خدمتِ اقدس بابرکت میں پیش کرنے کی سعادتِ دارین حاصل کرتا ہوں!

یقیناً آپؐ زندہ ہیں روحانی طور پر اور جسمانی طور پر بھی!
یقیناً آپؐ کی ذاتِ باصفات سرچشمۂ ہدایت ہے آجکل بھی ہر ملک کے لئے
اُسی طرح جس طرح چودہ سو سال پہلے عرب میں تھی
اور ہمیشہ رہے گی!

عنایت الصمد

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## ترجمہ مقدمۃ المصنف

میں بچپن سے حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر کثرت سے درود وسلام پڑھا کرتا تھا۔ اور خواب میں دیکھنے کا بہت مشتاق تھا لیکن سالہا سال تک میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو نہیں دیکھا اور مجھے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بے حد محبت تھی۔ لہٰذا دیکھنے کا شوق دن رات بڑھتا ہی گیا۔ یہاں تک کہ میں نے مختلف اصحاب رضی اللہ عنہم کی درود پڑھی ہوئی کتابوں کا مطالعہ شروع کیا۔ اور درود کے وہ صیغے جو مجھے زیادہ پسند تھے مدت دراز تک اُن کو پڑھتا رہا۔ ایک دن نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے دیدار سے مشرف فرمایا اور میں نے خواب میں دیکھنے کی سعادت حاصل کی۔ لیکن مختلف صورتوں میں، اور عجیب عجیب طریقوں سے دیکھا۔ حتیٰ کہ ان صورتوں کو جن کو خواب میں دیکھا تھا ان کی تعبیر سے عاجز آگیا۔ حالانکہ میں دکن میں فن تعبیر میں کافی مشہور تھا۔ اس کے بعد میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب وبیداری اور مراقبہ میں دیکھنے لگا۔ لیکن میں اس کی تاویل نہ کرسکا۔ جب میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو بیداری میں دیکھا تو پھر مجھے گمان ہونے لگا کہ یہ میرا وہم وخیال ہے۔ کیونکہ میں ہمیشہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی صورت مبارک کا تصور کیا کرتا تھا۔ ہر گھڑی اور ہر حالت میں، خواہ با طہارت رہوں یا بے طہارت

نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا تصور حاضر رہتا تھا۔ انتہا یہ کہ مجھے اس تصور میں ایک لذت آنے لگی اور یہ ایسی لذت تھی کہ دنیا کی کوئی دوسری لذت اس کے مقابل آسکتی تھی۔ پھر مجھے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے شرف تکلم سے بھی سرفراز فرمایا۔ لیکن میں یہ نہیں کہہ سکتا کہ یہ مخاطبت خواب میں ہوتی تھی یا بیداری میں۔ ایسی حالت مجھ پر دس سال تک طاری رہی اور مجھے اس تصور کی تصدیق و تکذیب میں برابر تامل ہوتا رہا۔ کبھی میں اس کی تصدیق کرتا اور کبھی تکذیب۔ پھر اللہ تعالیٰ نے میری رہنمائی فرمائی۔

میں اسی تذبذب کی حالت میں تھا کہ ایک روز نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا جب کہ آپ کے ساتھ ایک بزرگ با رونق و پرعظمت سیدہ بھی تھیں۔ میں اپنی نظریں نیچے کئے ہوئے تھا۔ اس گمان سے کہ شاید یہ پرعظمت محترمہ ازواج مطہرات میں سے ہیں۔ اس وقت نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے میری طرف بڑی محبت سے دیکھا اور مسکراتے ہوئے فرمایا کہ تمہاری ماں "عائشہ" کو سلام کرو۔ میں بڑی خوشی سے اپنے سر کو آپ کے قدموں پر رکھا اور خواب سے بیدار ہو گیا۔ اللہ کی حمد و ثناء کی اس فضل و نعمت اور حضور اکرم کی شفقت پر مجھے خوب رونا آگیا اور پشیمان ہوا کہ ناحق میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود و سلام کی کثرت کو کم کر دیا حالانکہ اس سے قبل شب و روز بہ کثرت درود پڑھا کرتا تھا۔ اس واقعہ کے بعد سے میں نے پھر درود کی کثرت حسب سابق ہر فرض نماز کے بعد شروع کر دی اور پہلے سے بھی زیادہ پڑھنے لگا۔ پھر ایک دن کیا دیکھتا ہوں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ کے ساتھ تشریف فرما ہیں اور بعض اہل بیت بھی ساتھ ہیں۔ مجھے ایسا معلوم ہوا کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم میرے گھر میں تشریف فرما ہیں اور حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی

رضی اللہ عنہ سے مخاطب ہو کر میرے متعلق یہ فرما رہے ہیں کہ :-
"میں اس بچے کے درود کے صیغے بہت پسند کرتا ہوں" حضرت غوث اعظم رضی اللہ عنہ نے اس صیغے کی نسبت مجھ سے دریافت فرمایا' میں نے عرض کیا کہ وہ یہ ہے -

بِأَبِيْ أَنْتَ وَأُمِّيْ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْكَ يَا نَبِيَّ الْأُمِّيِّ

حضرت شیخ جیلانی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں بھی تمہاری طرح پڑھتا ہوں کہہ کر خود نے بھی پڑھا بار بار پڑھا اور وجد کرنے لگے۔ اس کے بعد نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا تم پڑھو۔ میں نے بھی اس درود کو پڑھا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا پھر پڑھو۔ پھر میں نے پڑھا۔ پھر ارشاد مبارک ہوا دوبارہ پڑھو پھر میں نے اس کو کئی مرتبہ حالت سرور میں پڑھا۔ اس کے بعد حضور اکرم نے میرے بازو کو پکڑ کر اپنے قریب کھینچا اور بڑے لطف و کرم کے ساتھ مجھے ایسا ملاحظہ فرمایا جیسا کہ کوئی اپنے بچے کو دیکھا کرتا ہے۔ پھر مجھ سے دریافت فرمایا تم نے اس درود کے الفاظ کہاں سے حاصل کئے؟ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ میں نے ان الفاظ کو صحابہ کی روایت کی ہوئی حدیثوں میں پایا ہے۔ پھر نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے دعا فرمائی میرے لئے اور ان سب کے لئے جو اس درود کو پڑھیں اور ان سب کی شفاعت کا بھی وعدہ فرمایا۔ اور فرمایا کہ یہ درود اللہ کے پاس مقبول ہوگا میں فرط مسرت سے رونے لگا اور آپ کے پائے مبارک کو بوسے دینے لگا۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی ردائے مبارک سے میرے آنسو پونچھے اور فرمایا بچے کیوں روتا ہے۔ پھر شیخ جیلانی رضی اللہ عنہ سے مخاطب ہو کر ارشاد فرمایا میرے بچے لے عبدالقادر! اس لڑکے کو میں اپنی راست نگرانی میں تربیت دوں گا۔ حضرت شیخ جیلانی نے فرمایا مرحبا یا رسول اللہ۔ حضرت جیلانی رضی اللہ عنہ طریقہ بیعت میں

میرے مرشد ہیں کیونکہ میں نے طریقۂ قادریہ میں حضرت شاہ فضل الرحمٰن قدس سرہٗ مرادآبادی کے ہاتھ پر بیعت کی تھی۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پھر میری طرف متوجہ ہوئے اور ارشاد فرمایا کہ اے بچے میں تجھے اپنے خاص طریقے پر چلاؤنگا۔ میں نے عرض کیا۔ میری جان آپ پر قربان یا رسول اللہ! آپ نے فرمایا "مجھ پر درود و سلام کی ایک کتاب تم لکھو۔ اور اس کا نام "اوائل الخیرات" رکھو جو سات حزب پر مشتمل ہو جیسے کہ جزولی نے دلائل الخیرات لکھی ہے"۔ میں نے عرض کیا یا رسول میں تو اس کارِ عظیم کا اہل نہیں ہوں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: لکھو اللہ تعالیٰ روح القدس کے ذریعہ تمہاری مدد فرمائے گا۔ اور تمہاری یہ کتاب اللہ کے اور میرے نزدیک مقبول ہوگی۔ میں نے عرض کیا مرحبا یا رسول اللہ! اور اس کتاب کو بہ تعمیل حکم نبی کریم لکھا۔ اس کتاب کو قرآنی آیت "لقد جاء کم رسول الخ" سے ابتدا کرنے کی سعادت حاصل کی پہلا دوسرا تیسرا اسی طرح سات احزاب لکھے۔ اور ان میں سے بعض کو خواب میں بعض کو مراقبہ میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میں پڑھا۔ پھر خواب اور مراقبہ سے بیدار ہو کر اللہ اور اس کے رسول کا شکر ادا کیا کہ مجھ پر فضل وکرم فرمایا گیا۔

میری اس کتاب کے سات حصے ہیں۔ اس کی ابتدا جمعہ کے مبارک دن سے کی ہے کیونکہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے اس کتاب کے لکھنے کا اسی دن حکم فرمایا تھا۔ اس کی اجازت کا طریقہ یہ ہوگا کہ صاحبِ کتاب کے آگے اگر وہ زندہ ہے تو یہ احزاب یکے بعد دیگرے پڑھے جائیں اور وہ سنے اور اس کی صحت کرتا جائے۔ اور اگر وہ زندہ نہ رہے تو سورۃ الفاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص بارہ مرتبہ اور اس درود کو گیارہ مرتبہ پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی رُوْحِ سَیِّدِنَا

محمد سید الازواج و آلہ ۔ اور اس کا ایصال ثواب حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم آپ کے اہل بیت، صحابہ، اولیائے امت، صاحب کتاب اور جمیع امت کو کر دیے۔

اس کے بعض صفحوں کی پڑھنے کے اشارات ہیں اور بعض میں مراقبات ہیں۔ اس کا پڑھنے والا اچھی طرح جان لے اور سمجھ لے کہ اس میں بڑے اسرار پوشیدہ ہیں اور یہ سب وہ ہیں جن کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میں پڑھ کر راست اجازت حاصل کی ہے۔ یہ جان لو! اے میرے بچو! میرے دوستو! اے میرے اہل طریقت اور اے ہر وہ مؤمن جو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر کامل ایمان رکھتا ہے کہ درود تلاوت قرآن کے بعد سب سے زیادہ افضل ذکر ہے اللہ کے پاس بھی اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک بھی اور اس کو خوب سن لو اور یاد رکھو کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم بعد وفات بھی بہ قید حیات ہیں اور اپنے فیضان روحانیت سے سرفراز فرماتے رہتے ہیں۔ اور آپ کی رؤیت حاصل نہیں ہوتی بجز کثرت درود و سلام کے جس کو ہمیشہ اور ہر وقت جاری رکھنا چاہئے۔ اور جس نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بیداری میں بھی ضرور دیکھے گا۔ جیسا کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد مبارک ہے!

"مَنْ رَآنِي فِي الْمَنَامِ فَسَيَرَانِي فِي الْيَقَظَةِ"

(جس نے مجھے خواب میں دیکھا وہ مجھے قریب میں بیداری میں بھی دیکھے گا) پس اس سعادت کے حاصل کرنے میں سبقت کرو تاکہ دنیا و آخرت کی بھلائی حاصل ہو کیونکہ ہماری بقا اس عالم میں دوامی نہیں ہے۔ ہمارے مردے اور ان کی روحیں ہمارے ایصال ثواب کی محتاج ہیں۔ کیونکہ اب وہ عمل سے

منقطع ہو چکے ہیں۔ میں نے ایک دوسری کتاب میں مُردوں کے ان احوال کا ذکر کیا ہے جن کو میں نے خواب میں دیکھا ہے اور اسی کتاب میں بعض وظیفے بھی بتائے ہیں جن سے ارواح کو عالم آخرت میں فوائد حاصل ہوتے ہیں۔ اور اس کتاب میں ان کا بھی ذکر ہے جن کو ان وظائف سے فائدے پہنچے۔ اس کتاب کا نام "البرزخ" یا "ریحان الارواح" لکھا ہے۔ یہ کتاب ارواح اور مُردوں کی رفیق ہے جس میں میں نے بعض آیات بعض سورتیں اور بعض نمازیں جمع کر دی ہیں جو عالم ارواح کے لیے مخصوص ہیں جس کو عام فہم زبان میں لکھا ہے تاکہ لوگ مستفید ہوں۔ اے وہ لوگو جو ایمان لائے! درود و سلام پڑھا کرو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر اور ان کی آل پر ازطرف نامی درود و سلام گرامی۔

---

بسم الله الرحمن الرحيم

وصلى الله على خير خلقه وآله اجمعين

انى كنت متكثرا فى الصلاة على النبى صلى الله عليه واله وسلم من حداثة سنى وكنت مشتاقا لرؤيته صلى الله عليه وسلم فى المنام فلم ار النبى الكريم الى السنين وكان الشوق لاجل محبة النبى صلى الله عليه وآله وسلم يزداد كل يوم وليلة حتى طالعت كتب القوم فى الصلوة وعملت عليها قراءة من الصيغ ما كان احب الى نفسى مدة مديدة ثم شرفنى النبى الكريم فرأيته صلى الله عليه وسلم فى الرؤيا ولكنه كان بصور مختلفة وبطريق عجيب حتى عجزت فى التعبير وكنت مشهورا فى الدكن بفن التعبير ثم بدأت ارى النبى صلى الله عليه وسلم فى اليقظة والمراقبة ولم اقدر على تاويله فاذا رأيته صلى الله عليه وسلم شاهدا كنت أظله وهما خياليا لأنى كنت دائما اتصور صورته صلى الله عليه وسلم فى كل حين وفى كل حالة الطهارة وغير الطهارة الى ان بدأت اجد فى تصورة لذة لم اجد مثلها فى لذائذ الدنيا ثم شرفنى النبى صلى الله عليه وسلم بالتكلم وما فهمت أكانت المخاطبة الكريمة هذه فى المنام ام فى اليقظة مضت على تلك الحالة عشر سنين مذبذبة بين التصديق والتكذيب فكنت اصدقها حينا واكذبها احيانا حتى هدانى الله الى الهداية بينما انا على حال كذلك رأيت النبى صلى الله عليه وآله وسلم فى المنام ومعه سيدة ذات جمال وجلالة وانا اغمض الطرف حياء وظننا منى انها

من زوجاته الطهرات صلى الله عليه وسلم فنظر الىّ النبي صلى الله عليه وآله وسلم
بعين المحبة وقال لى مبتسما "سلم عليها. امك عائشة" فاذا انا بفرح وضعت رأسى
على قدميها رضى الله عنها ثم استيقظت من المنام حامدا الله سبحانه على الفضل
والنعمة وبكيت بكاء لشفقته صلى الله عليه وسلم علىّ وندمت على ترك الصلاة
وسلامى عليه الا قليلا وكنت اصلى عليه قبل ذلك ليلا ونهارا ثم عدت الى
الصلاة والتسليم عليه بعد كل صلاة مكتوبة وزدت فى ذلك على ما كنت اعمل
سابقا فاذا انا بليلة رأيت النبي صلى الله عليه وآله وسلم ومعه الشيخ عبد القادر
الجيلى وبعض اهل بيته كأنه جائى فى بيتى ويقول لى مخاطبا الشيخ الجيلى
انا احب صيغة صلاة الولد هذا، وسألنى الشيخ الجيلى عنها فقلت انها:
بأبى انت وامى صلى الله عليك يا نبيي الامى، وقال الشيخ الجيلى: ها انا اقول
مثلك: بأبى انت وامى صلى الله عليك يا نبيي الامى، وكررها مهتزا رأسه
من الوجد والسرور. ثم قال لى النبي صلى الله عليه وسلم: اقرأ انت فقرأت
بأبى انت وامى صلى الله عليك يا نبيي الامى، ثم قال: اقرأ. فقرأت بأبى انت
وامى صلى الله عليك يا نبيي الامى، ثم قال لى: كرر، فكررت مرارا وانا فرح
ومسرور ثم اخذ النبي صلى الله عليه وآله وسلم بعضدى وقربنى اليه ونظر
الىّ كما ينظر الوالد الى الولد بلطف ورحمة ثم سألنى من اين وجدت
الفاظ الصلاة هذه؟ قلت يا رسول الله! وجدتها فى الاحاديث المروية
عن الصحابة فدعا لى ولكل من صلى بهذه الصلاة ووعد شفاعته له فى الحشر
والنشر وقال انها مقبولة عند الله ان شاء الله تعالى، فقبلت قدميه و
بكيت بكاء بفرط المسرة والنبي صلى الله عليه وسلم يمسح دموعى بردائه و
يقول: لماذا تبكى يا ابنى ثم قال مخاطبا الشيخ الجيلى: يا ابنى! يا عبد القادر!

انی اری هذا الولد بتربیتی بدون واسطتك' قال الشیخ الجیلی: مرحبا بك یا رسول الله۔ وهو فرحان وهو مرشدی فی الطریقة الصوفیة من صغری وکنت مبایعا علی ید مولانا فضل الرحمن المرادآبادی فی الطریقة القادریة ثم التفت الی النبی صلی الله علیه وسلم وقال لی: یا بنی! اربیك بطریقتی الخاصة' قلت له: مرحبا بك یا رسول الله! روحی فداك! ثم قال لی: صنف کتابا فی الصلاة والسلام علیّ وسمّه بأوائل الخیرات لیحتوی علی الاحزاب السبعة کما صنف الجزولی دلائل الخیرات' فقلت: اما انا فلست بأهل لهذا العمل یا رسول الله! قال صنف انت' یؤیدك الله بروح القدس وسیکون کتابك مقبولا عندی وعند الله سبحانه تعالی: قلت له، مرحبا یا رسول الله فصنفت هذا الکتاب وبدأت فیه من آیات القرآن" لقد جاءکم رسول" الخ وکملت الحزب الاول والثانی والثالث وغیرهما الی آخر الحزب وقرأته علیه صلی الله علیه وسلم بعضه فی المنام وبعضه فی الیقظة ثم افقت من هذه المراقبة واستیقظت من هذا النوم شاکرا الله سبحانه ولرسوله لأن هذا من فضل الله وجود الرسول وکرمه۔

ها انا قسمت کتابی هذا علی سبعة احزاب وبدأت من یوم الجمعة لأنه فیه امرنی النبی صلی الله علیه وسلم بتصنیف کتاب الصلوة والتسلیم: وطریقة الإذن فیه ان یقرأ علی صاحب الکتاب وهو یسمع ویصححه اذا کان حیا او یقرأ علیه۔ اذا کان میتا۔ الفاتحة وسورة الاخلاص اثنتی عشرة مرة ویکرر هذه الصلوة: اللهم صل وسلم علی روح سیدنا محمد سید الارواح وآله احدی عشرة مرة ویهدی ثوابها الی حضرة النبی صلی الله علیه وسلم و الی جمیع اهل بیته والاصحابة واولیاء امته ثم جمیع امته علیه السلام وفیه

اشارات عند قرارۃ بعض الصیغ ومراقبات فی بعضها۔ ولیعلم القارئ اُن فیہ اسرارا وھذا کلہ ما سمعت واخذت عند قراءتی علیہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔ ثم اعلموا یا ایھا الآل والاولاد واصحابی واحبابی واھل طریقتی وکل من آمن بہ صلی اللہ علیہ وسلم ان الصلوۃ افضل الذکر بعد تلاوۃ القرآن عند اللہ وعندہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وتیقنوا انہ صاحب حیاۃ بعد وفاتہ بفیضان الروحانیۃ ولایحصل رؤیتہ الابکثرۃ الصلوۃ و السلام علیہ دائما ابدا ومن بدأ برویتہ علیہ السلام فی المنام یرہ فی الیقظۃ ان شاء اللہ کما قال علیہ السلام: من رآنی فی المنام فسیرانی فی الیقظۃ فسابقوا الی ھذہ السعادۃ واسعوا فی خیر الدنیا والآخرۃ لأن بقاءنا فی ھذا العالم لیس علی الدوام وامواتنا وارواحنا کلھم محتاجون الی اھداء ثواب الخیرات لأنھم منقطعون عن العمل ومارأیت من احوالھم فی الرؤیا ذکرتہ فی کتاب آخر وکتبت فیہ بعض الاوراد کی یستفید بھا الارواح فی عالم الآخرۃ وھذا بعد ما رأیت وسمعت من الاموات فی المنام اثر اھداء الثواب وسمیتہ البرزخ اوریحان الارواح والاموات وجمعت فیہ من الآیات وبعض السور وبعض الصلوۃ خاصۃ لاھل عالم الارواح وصرحت فیہ بالصراحۃ لیفھم العامۃ من الناس۔ وفیا ایھا الذین آمنوا صلوا علی النبی وسلموا تسلیما، والصلوۃ والسلام علی النبی التھامی وعلی آلہ من احقر عباد اللہ النامی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

# الحزب الاول۔ یوم الجمعۃ

حزب اول یوم جمعہ

إِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا

بے شک اللہ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں ان پیغمبر (حضرت محمد مصطفیٰ احمد مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وسلم) پر

عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ۔[1]

اے ایمان والو! تم بھی آپ پر خوب درود اور سلام بھیجا کرو

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ

تمہارے پاس ایک ایسے پیغمبر تشریف لائے ہیں جو تمہیں میں سے ہیں جن پر تمہاری مشقت گراں گزرتی ہے اور

عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ

جو تمہاری بھلائی کے بڑے خواہشمند رہتے ہیں مومنین پر بڑے ہی شفیق اور مہربان ہیں۔ پھر اگر یہ روگردانی کریں تو آپ

اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ[2]

کہہ دیجئے کہ اللہ تعالیٰ میرے لئے کافی ہے اس کے سوا کوئی معبود نہیں ہے میں نے اسی پر بھروسہ کر لیا اور وہ بڑے بھاری عرش کا مالک ہے

[1] سورۃ الاحزاب، آیت نمبر ۵۶

[2] سورۃ التوبہ، آیت نمبر ۱۲۹

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی رُوْحِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْاَرْوَاحِ وَاٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ہمارے سردار حضور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی روح مبارک پر جو تمام روحوں کی سردار ہے اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی قَلْبِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْقُلُوْبِ وَاٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ہمارے سردار حضور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے قلب مبارک پر جو تمام دلوں کا سردار ہے اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی عَیْنِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْعُیُوْنِ وَاٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ہمارے سردار حضور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی چشم مبارک پر جو تمام آنکھوں کی سردار ہے اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی رَاْسِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الرُّؤُوْسِ وَاٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ہمارے سردار حضور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے سر اقدس پر جو تمام سروں کا سردار ہے اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی نَفْسِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَیِّدِ النُّفُوْسِ وَاٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ہمارے سردار حضور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے نفس مبارک پر جو تمام نفوس کا سردار ہے اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی وَجْہِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْوُجُوْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ہمارے سردار حضور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے چہرہ انور پر جو تمام چہروں کا سردار ہے اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی خَدِّ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْخُدُوْدِ وَاٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ہمارے سردار حضور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے رخسار مبارک پر جو تمام رخساروں کا سردار ہے اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی جِسْمِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْجُسُوْمِ وَاٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ہمارے سردار حضور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے جسم اطہر پر جو تمام جسموں کا سردار ہے اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی وُجُوْدِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْوُجُوْدِ وَاٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ہمارے سردار حضور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے وجود اقدس پر جو تمام وجود کا سردار ہے اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی قَبْرِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْقُبُوْرِ وَاٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ہمارے سردار حضور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر اطہر پر جو تمام قبروں کی سردار ہے اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ ھُوَ سَیِّدُ وُلْدِ سَیِّدِنَا اٰدَمَ وَاٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ہمارے سردار حضور محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو حضرت آدم کی اولاد کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ ھُوَ نُوْرُ الْکُلِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو سب کے نور ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ ھُوَ سِرُّ الْکُلِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو سب کے راز ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ ھُوَ شَیْخُ الْکُلِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو سب کے شیخ ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ ھُوَ رُوْحُ الْکُلِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو سب کی روح ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ ھُوَ قَلْبُ الْکُلِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو سب کے دل ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ ھُوَ مُرْشِدُ الْکُلِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو سب کے مرشد ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ ھُوَ سَیِّدُ الْکُلِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو سب کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِ الْوُجُوْدِ وَعَلٰی اٰلِہٖ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو ہر ہست کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِ الْمَعْدُوْمِ وَسَیِّدِ الْمَوْجُوْدِ وَعَلٰی اٰلِہٖ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو ہر ہست و نیست کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی

| |
|---|
| اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِ الْكَوْنَيْنِ وَعَلٰى آلِهٖ |
| اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو دنیا و آخرت کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی |
| اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِ الدَّارَيْنِ وَعَلٰى آلِهٖ |
| اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو دار فانی اور دار باقی کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی |
| اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِ الثَّقَلَيْنِ وَعَلٰى آلِهٖ |
| اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو جن و انس کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی |
| اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِ الْحَرَمَيْنِ وَعَلٰى آلِهٖ |
| اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو حرم مکہ اور حرم مدینہ کے سردار ہیں آپ کی آل پر بھی |
| اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى جَدِّ الْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ وَعَلٰى آلِهٖ |
| اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو امام حسنؓ اور امام حسینؓ کے نانا ہیں اور آپ کی آل پر بھی |
| اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَلِّمْ |
| اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو سارے رسولوں کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی |
| اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْاَوَّلِيْنَ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَلِّمْ |
| اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو سب اگلوں کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی |
| اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِ الْاٰخِرِيْنَ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَلِّمْ |
| اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو سب پچھلوں کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی |
| اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِ الْكَامِلِيْنَ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَلِّمْ |
| اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو تمام کاملین کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی |
| اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِ الطَّاهِرِيْنَ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَلِّمْ |
| اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو سب پاکوں کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی |

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِ السَّادَاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو سب سرداروں کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِ الْکَائِنَاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو پوری کائنات کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِ الْعُلْوِیَّاتِ وَالسُّفْلِیَّاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو بلند و پست عوالم کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِ اَھْلِ الْاَرْضِ وَاَھْلِ السَّمٰوٰتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو تمام دنیا والوں اور سارے آسمان والوں کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ الْمُعْجِزَاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو معجزات والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ خَرْقِ الْعَادَاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو فوق الفطرت کاموں والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ الْمُبَشَّرَاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو خوشخبری دینے والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ الْکَرَامَاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو بڑی کرامتوں والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ الْبَیِّنَاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو واضح دلیلوں والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ الْاٰیَاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو کھلی نشانیوں والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ الْجُوْدِ وَالْعِنَایَاتِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے ان پر جو بڑی بخششوں اور عنایتوں والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ الْیَقْظَةِ وَالْمَنَامَاتِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے ان پر جو بیداری اور تجسنہ کے مالک ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ الْمَوْتِ وَالْحَیَاةِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے ان پر جو موت وحیات کے اختیار والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ الرَّوْضَاتِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے ان پر جو بہشتوں والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ الْجَنَّاتِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے ان پر جو جنتوں والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ الْحَسَنَاتِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے ان پر جو نیکیوں والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ الْخَیْرَاتِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے ان پر جو بھلائیوں والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ الطَّاعَاتِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے ان پر جو بڑی فرمانبرداریوں والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ الْعِبَادَاتِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے ان پر جو بڑی عبادتوں والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ الرِّیَاضَاتِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے ان پر جو بڑی ریاضتوں والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ الْاٰبَاءِ وَالْاُمَّھَاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو عالی مرتبت باپوں اور ماؤں والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ الْجُدُوْدِ وَالْجَدَّاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو بلند مرتبت ددھیال اور ننھیال والے ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّہٗ مَا فِی الْاَرْضِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جن کے لئے وہ سب کچھ ہے جو زمین اور آسمانوں میں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّہٗ کُلُّ بَدَاآتٍ وَّکُلُّ غَایَاتٍ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جو باعث آغاز ہیں اور باعث انجام ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّہٗ کُلُّ الْمُغَیَّبَاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جن کے لئے تمام غیب کی چیزیں ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّہٗ فِیْ کُلِّ لَذَّۃٍ لَذَّاتٌ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جن کے لئے ہر لذت میں کئی لذتیں ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّہٗ فِیْ کُلِّ لَحْظَۃٍ لَحَظَاتٌ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جن کے لئے ہر لحظہ میں کئی لحظے ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّہٗ فِیْ کُلِّ لَمْحَۃٍ لَمَحَاتٌ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جن کے لئے ہر لمحہ میں کئی لمحات ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّہٗ فِیْ کُلِّ وَقْعَۃٍ وَاقِعَاتٌ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جن کے لئے ہر واقعہ میں کئی واقعات ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّہٗ فِیْ کُلِّ سَاعَۃٍ سَاعَاتٌ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جن کے لئے ہر ساعت میں کئی ساعتیں ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّهٗ فِیْ کُلِّ سِرٍّ سَرَایَاتٌ وَّعَلٰی اٰلِهٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے ان پر جن کے لئے ہر راز میں کئی راز ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّهٗ فِیْ کُلِّ نَفَسٍ لَذَّةُ الْحَیَاةِ وَلَذَّةُ الْمَمَاتِ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے ان پر جن کے لئے ہر سانس میں زندگی کی لذت اور موت کی بھی لذت ہے اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّهٗ فِیْ یَدِهٖ اَلْسِنَةُ الْحَصَیَاتِ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے ان پر جن کے دست مبارک میں کنکریاں بھی زبان والی ہو گئیں تھیں، اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّهٗ فِیْ جِسْمِهٖ رَیْحَانُ الرُّوْحِ وَالْفُتُوْحَاتِ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے ان پر جن کے جسم اطہر میں رحمتوں اور فتوحات کی مہک تھی اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّهٗ فِیْ کَفِّهٖ الْحَصَیَاتُ کَمَا یَتَکَلَّمُ ذُو الْحَیَاةِ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے ان پر جن کے دست مبارک کے بے زبان کنکریاں بھی جانداروں کی طرح بولنے لگی تھیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّهٗ فِیْ شَوَاهِدِهٖ مُشَاهَدَاتٌ وَّعَلٰی اٰلِهٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے ان پر جن کے لئے ہر شاہدہ میں کئی مشاہدات ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّهٗ فِیْ کُلِّ نَظْرَةٍ نَظَرَاتٌ وَّعَلٰی اٰلِهٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے ان پر جن کی ہر نظر میں کئی نقاط نظر ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّهٗ فِیْ کُلِّ لَمْحَةٍ لَمَحَاتٌ وَّعَلٰی اٰلِهٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے ان پر جن کے ہر لحظہ میں کئی لمحات ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّهٗ فِیْ کُلِّ سَاعَةٍ سَاعَاتٌ وَّعَلٰی اٰلِهٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے ان پر جن کی ہر ساعت میں کئی ساعتیں ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّهٗ فِیْ کُلِّ دَوْرَةٍ دَوْرَاتٌ وَّعَلٰی اٰلِهٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے ان پر جن کے ہر دور میں کئی دور ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَهٗ فِىْ كُلِّ رِحْلَةٍ رِحْلَاتٌ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جن کی ہر سیاحت میں کئی سیاحتیں ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَهٗ فِىْ كُلِّ حَضْرَةٍ حَضَرَاتٌ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جن کی ہر حضوری میں کئی حاضریاں ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَهٗ فِىْ كُلِّ نَسَمَةٍ نَسَمَاتٌ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جن کی ہر ایک جان میں کئی جانیں ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَهٗ فِىْ كُلِّ سَابِقٍ سَبَقَاتٌ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جن کے ہر سبقت میں کئی مسابقتیں ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَهٗ فِىْ كُلِّ غَايَةٍ غَايَاتٌ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جن کے ہر مقصد میں کئی مقاصد ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَهٗ فِىْ كُلِّ نِهَايَةٍ نِهَايَاتٌ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جن کے ہر کمال میں کئی کمالات ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَهٗ فِىْ كُلِّ مَسْلَكَةٍ مَسْلَكَاتٌ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جن کے ہر مسلک میں کئی مسالک ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَهٗ فِىْ كُلِّ خَلْوَةٍ خَلَوَاتٌ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جن کی ہر تنہائی میں کئی تنہائیاں ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَهٗ فِىْ كُلِّ جَلْوَةٍ جَلَوَاتٌ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جن کے ہر جلوہ میں کئی جلوے ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَهٗ فِىْ كُلِّ سَعَادَةٍ سَعَادَاتٌ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے ان پر جن کی ہر سعادت میں کئی سعادتیں ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ سَيِّدُ الْعَرَبِ وَالْعَجَمِ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے ان پر جو عرب اور عجم کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ اَفْصَحُ الْعَرَبِ وَالْعَجَمِ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے ان پر جو عرب و عجم میں زیادہ فصیح البیان ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ النَّبِيُّ الْاُمِّيُّ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے ان پر جو نبی امی ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ النَّبِيُّ الْهَاشِمِيُّ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے ان پر جو نبی ہاشمی ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ النَّبِيُّ التِّهَامِيُّ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے ان پر جو نبی تہامی ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ النَّبِيُّ الْمَكِّيُّ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے و برکت نازل فرمایئے ان پر جو نبی مکی ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ النَّبِيُّ الْقُرَيْشِيُّ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے ان پر جو نبی قریشی ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ النَّبِيُّ الْعَرَبِيُّ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے جو نبی عربی ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ النَّبِيُّ الْمَدَنِيُّ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے ان پر جو نبی مدنی ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ اُنْزِلَ عَلَيْهِ الْقُرْاٰنُ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے ان پر جن پر قرآن نازل ہوا اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ قَارِئُ الْقُرْاٰنِ فِيْ رَمَضَانَ وَعَلٰى

اے اللہ درود وسلام بھیجیے اور برکت نازل فرمائیے ان پر جو رمضان میں (بکثرت) قرآن کی

اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

تلاوت کرنے والے تھے اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ عَلَّمَهُ الْبَيَانَ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود وسلام بھیجیے اور برکت نازل فرمائیے ان پر جن کو آپ نے بیان سکھایا اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ شَرَحَ صَدْرِيَا مَوْضِعُ

اے اللہ درود وسلام بھیجیے اور برکت نازل فرمائیے ان پر جن کے سینۂ مبارک کو آپ نے ایمان اور

الْاِتْقَانِ وَالْاِيْمَانِ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

یقین کا محل بنا کر کھول دیا اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ فِيْ قَلْبِهٖ تَجَلِّيَاتُ الطُّوْرِ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود وسلام بھیجیے اور برکت نازل فرمائیے ان پر جن کے قلب مبارک میں طور کی تجلیات ہیں اور آپ کی آل پر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ فِيْ فُؤَادِهٖ اَقْمَارُ النُّوْرِ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود وسلام بھیجیے اور برکت نازل فرمائیے ان پر جن کے قلب مبارک میں نور کے چاند ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ فِي الْكِتَابِ الْمَسْطُوْرِ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود وسلام بھیجیے اور برکت نازل فرمائیے ان پر جن کا ذکر کتاب مسطور میں ہے اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ مَنْ هُوَ فِي الْمُصْحَفِ الْمَنْشُوْرِ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود وسلام بھیجیے اور برکت نازل فرمائیے ان پر جو کتاب منشور میں ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ فِي النَّاظِرِ وَالْمَنْظُوْرِ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود وسلام بھیجیے اور برکت نازل فرمائیے ان پر جو ناظر (دیکھنے والا) اور منظور (جس کو دیکھا جاتا ہے) دونوں میں ہیں اور آپ کی آل پر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ فِي الشَّاهِدِ وَالْمَشْهُوْدِ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے و برکت نازل فرمایئے ان پر جو شاہد و مشہود اور دیکھنے والا اور دیکھا جانے والا دونوں میں ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ فِي الْقَلْبِ وَالْقَالَبِ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے ان پر جو دل اور جسم دونوں میں ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ فِي الْعَيْنِ وَالْعَائِنِ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے ان پر جو آنکھ اور دیکھنے والے دونوں میں ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ فِي الْمَطْلُوْبِ وَالطَّالِبِ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے ان پر جو طالب اور مطلوب دونوں میں ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ فِي الظَّاهِرِ وَالْبَاطِنِ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے ان پر جو ظاہر اور باطن دونوں میں ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ فِي الْمَشَارِقِ وَالْمَغَارِبِ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے ان پر جو مشارق اور مغارب میں ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ سَيِّدُ الْوَرٰى وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے ان پر جو تمام مخلوقات کے سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ الْمُجْتَبٰى وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے ان پر جو تمام مخلوقات میں برگزیدہ ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ الْمُصْطَفٰى وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے ان پر جو تمام مخلوقات میں منتخب ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ الْمُرْتَضٰى وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے ان پر جو تمام مخلوقات میں پسندیدہ ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ فِىْ كُلِّ شَىْءٍ مُسْتَتِرٌ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے اور برکت نازل فرمائیے ان پر جو ہر شئے میں پوشیدہ ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ فِىْ كُلِّ شَىْءٍ مُسْتَمِرٌّ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے اور برکت نازل فرمائیے ان پر جو ہر شئے میں ساری ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ فِىْ كُلِّ شَىْءٍ مَوْجُوْدٌ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے اور برکت نازل فرمائیے ان پر جو ہر شئے میں موجود ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ فِىْ كُلِّ شَىْءٍ مَشْهُوْدٌ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے اور برکت نازل فرمائیے ان پر جو ہر شئے میں مشہود ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ نُوْرُ الذَّاتِ السَّارِىْ فِى الْوُجُوْدِ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے اور برکت نازل فرمائیے ان پر جو ہر موجود میں جاری وساری ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ سِرُّ الذَّاتِ الطَّارِىْ فِى الْمَوْجُوْدِ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے اور برکت نازل فرمائیے ان پر جو ذات الٰہی کا راز ہیں اور جو ہر موجود پر طاری ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ الَّذِىْ اسْمُهٗ اَحْمَدُ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے اور برکت نازل فرمائیے ان پر جن کا اسم مبارک احمد ہے اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ الَّذِىْ اسْمُهٗ مُحَمَّدٌ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے اور برکت نازل فرمائیے ان پر جن کا اسم مبارک محمد ہے اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ الَّذِىْ اسْمُهٗ مَحْمُوْدٌ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے اور برکت نازل فرمائیے ان پر جن کا اسم مبارک محمود ہے اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ الَّذِىْ اسْمُهٗ طٰهٰ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے اور برکت نازل فرمائیے ان پر جن کا اسم مبارک طٰہٰ ہے اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مَنْ هُوَ الَّذِيْ اسْمُهٗ يٰسٓ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ

اے اللہ درود و سلام بھیجیے اور برکت نازل فرمائیے ان پر جن کا اسمِ مبارک یٰسٓ ہے اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ
اے اللہ درود بھیجیے ہمارے سردار محمد پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا اَحْمَدَ وَّاٰلِهٖ
اے اللہ درود بھیجیے (ہمارے سردار) احمد پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا سَيِّدٍ وَّاٰلِهٖ
اے اللہ درود بھیجیے سردارِ کائنات پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مَحْمُوْدٍ وَّاٰلِهٖ
اے اللہ درود بھیجیے ان پر جن کی آپ نے تعریف کی اور آپ کی آل پر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا حَامِدٍ وَّاٰلِهٖ
اے اللہ درود بھیجیے ان پر جنہوں نے آپ کی تعریف کی اور آپ کی آل پر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى نُوْرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ
اے اللہ درود بھیجیے ہمارے سردار محمد کے نور پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى ظُهُوْرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ
اے اللہ درود بھیجیے ہمارے سردار محمد کے ظہور پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى رُوْحِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ
اے اللہ درود بھیجیے ہمارے سردار محمد کی روحِ پاک پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى جِسْمِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ
اے اللہ درود بھیجیے ہمارے سردار محمد کے جسمِ اطہر پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى رَأْسِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ
اے اللہ درود بھیجیے ہمارے سردار محمد کے سرِ مبارک پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى عَيْنِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ
اے اللہ درود بھیجیے ہمارے سردار محمد کی چشمِ مبارک پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى وَجْهِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ
اے اللہ درود بھیجیے ہمارے سردار محمد کے چہرہ انور پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى قَلْبِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ
اے اللہ درود بھیجیے ہمارے سردار محمد کے قلبِ منور پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى خَدِّ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ
اے اللہ درود بھیجیے ہمارے سردار محمد کے رخسارِ پرنور پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى قَدِّ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ
اے اللہ درود بھیجیے ہمارے سردار محمد کی قامتِ مبارکہ پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَدْرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ
اے اللہ درود بھیجیے ہمارے سردار محمد کے سینۂ بے کینہ پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى خَلْقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ
اے اللہ درود بھیجیے ہمارے سردار محمد کی خلقتِ مبارکہ پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى خُلُقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ
اے اللہ درود بھیجیے ہمارے سردار محمد کے خلقِ عالیہ پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی عِلْمِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ
اے اللہ درود بھیجے ہمارے سردار محمد کے علم اکمل پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی حِلْمِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ
اے اللہ درود بھیجے ہمارے سردار محمد کے حلم مبارک پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی حُبِّ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ
اے اللہ درود بھیجے ہمارے سردار محمد کی محبت پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی عِشْقِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ
اے اللہ درود بھیجے ہمارے سردار محمد کے عشق پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی عِزِّ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ
اے اللہ درود بھیجے ہمارے سردار محمد کے اعزاز پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی فَضْلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ
اے اللہ درود بھیجے ہمارے سردار محمد کے فضل رسا پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی لُطْفِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ
اے اللہ درود بھیجے ہمارے سردار محمد کے لطف بے پایاں پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی کَرَمِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ
اے اللہ درود بھیجے ہمارے سردار محمد کے کرم بیکراں پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی جُوْدِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ
اے اللہ درود بھیجے ہمارے سردار محمد کے جود و سخا پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی رَحْمِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ
اے اللہ درود بھیجے ہمارے سردار محمد کے رحمت بے پایاں پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی عَفْوِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ
اے اللہ درود بھیجے ہمارے سردار محمد کے عفو بے حساب پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی خَالِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ
اے اللہ درود بھیجے ہمارے سردار محمد کے خال پر جمال پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی بَالِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ
اے اللہ درود بھیجے ہمارے سردار محمد کے بال روشن پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی حَالِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ
اے اللہ درود بھیجے ہمارے سردار محمد کے حال با کمال پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی ذَاتِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ
اے اللہ درود بھیجے ہمارے سردار محمد کی ذات بے ہمتا پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صِفَاتِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ
اے اللہ درود بھیجے ہمارے سردار محمد کی صفات بابرکت پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَمْعِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ
اے اللہ درود بھیجے ہمارے سردار محمد کی سماعت عالی پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی اُذُنِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ
اے اللہ درود بھیجے ہمارے سردار محمد کے گوش مبارک پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی بَصَرِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ
اے اللہ درود بھیجے ہمارے سردار محمد کی نگاہ با اثر پر اور آپ کی آل پر

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی نَفَسِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ
اے اللہ درود بھیجے ہمارے سردار محمد کے نفس مبارک پر اور آپ کی آل پر

سلہ اسی مبارک سانس جو زندگیاں عطا فرمانے والی ہے ۔

